باقی کی نسبت بھی قطعی طور پر ثابت ہوگیا ہی کہ تناسخ شاذ و نادر طور پر بھی نہین ہوتا ہی
ہرے امر کی نسبت بموجب دلائل و مباحث مذکورہ یہ ضرور قطعی طور پر ثابت
ہوا ہی کہ تناسخکا وقوع محال ہے اور وہ ممکن نہین ہے چوتھی امر کی نسبت یہہ
ظاہر ہے بنظر طور پر تو ضرور یہ ثابت ہوگیا ہی کہ تناسخ محالات عقلی سی ہی اور
وہ افاضہ قدرت سی مستفید نہین [illegible] در حقیقت قطعی ثبوت اس امر کا
موجود نہین ہی کہ تناسخ درحقیقت محالات عقلی سی ہی [illegible] اوس تک
نہین پہونچ سکتا ہی پانچوین مسئلہ کی نسبت یہ ظاہر ہی کہ بنظر دلائل و مباحث
مذکورہ یہ ضرور واجب التسلیم ہی کہ یہ امر قطعی طور پر ثابت ہوگیا ہی کہ بنظر کمال
حکمت اللہ تعالی کے تناسخ ضرور محال اور واقع نہین ہوسکتا ہی پس اسیقدر لکھنا
اس مسئلہ مین کافی ہی اور جو اعتقاد منجملہ ان مسائل خمسہ کے ہر اہل اسلام کو ضرور ہی
وہ درحقیقت وہی اعتقاد ہی جس سے مسائل اول و دوم متعلق ہین یعنی یہ کہ تناسخ
درحقیقت عموما اور بطور ندرت بھی فی الواقع کبھی وقوع مین نہین آتا ہی باقی امور
مین ضرورت زیادہ غور کی درحقیقت بموجب اصول مذہب کی نہین ہے
وآخر دعونا ان الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علی حبیبہ وصفیہ
محمد وآلہ الطاہرین واصحابہ الصالحین اجمعین آج بتاریخ گیارہوین ربیع الاول
سنہ ۱۳۰۱ ہجری یہ رسالہ بفضل و احسان حضرت واہب المنہ ختم ہوا فقط تمت بالخیر والعافیہ

تمت

بتاریخ نہم ماہ شوال المکرم سنہ ۱۳۰۱ ہجری بمقام لکھنؤ محلہ فراشخانہ و زیر گنج در مطبع
اثنا عشری بحسن اہتمام خیرخواہ مومنین سید عابد علی مالک مطبع حلیہ طبع پوشید